

# بیوٹی بکس

**بیوٹی بکس کے مشورے**

## گل راچر۔ کراچی

ج: آپ کا خط مل گیا مگر پتہ نہ ہونے کی وجہ سے ہم خط کا جواب نہ دے سکے برائے مہربانی جوابی لفافہ بھیج کر جواب منگوائیں۔

## رضوانہ فرخ۔ حیدرآباد

س: باجی میرا چہرہ ہر وقت چکنا رہتا ہے اور مسام چہرے کے کافی کھل گئے ہیں میری عمر ۱۷ سال ہے اور میں سخت پریشان ہوں آپ مجھے اس الجھن سے نجات دلوائیے۔

ج: محترمہ۔ آپ اس طرح کریں کہ صبح اٹھ کر خوب گرم پانی سے منہ دھوئیں پھر خشک چہرہ کر کے خوب ٹھنڈے پانی کا تولیہ نچوڑ کر چہرے پر ہلکے ہاتھوں سے پھیریں کم از کم پانچ منٹ تک ٹھنڈے تولیے سے مساج کریں۔ گرم اور چکنی چیزوں سے پرہیز کریں۔ فروٹ اور سبزی کا زیادہ استعمال کریں۔ دن میں دو تین مرتبہ منہ دھوئیں اور ململ کے کپڑے سے چہرے کے پانی کو جذب کریں چہرے کو رگڑیں نہیں۔

## شہناز۔ ملتان

س: میرے چہرے کی جلد بہت خشک ہے — البتہ گرمیوں میں چکنی رہتی ہے۔ اور قبض کی شکایت بھی ہے۔ اور ہاتھ پیر سردیوں میں بالکل بوڑھے محسوس ہوتے ہیں۔

ج: محترمہ آپ سردیوں میں منہ ہاتھ دھو کر گیلے ہی ہاتھ پیروں پر نیویا کریم لگا کر اور ململ کے کپڑے سے صاف کر لیا کریں اور قبض کے لئے آپ روزانہ سوتے وقت ایک کپ گرم دودھ میں ایک چھوٹا چمچہ زیتون کے تیل کا ڈال کر پی لیا کریں۔ اسی طرح چہرے پر بھی سردیوں میں گرم پانی سے منہ دھو کر صاف چہرہ کر کے آپ Barnavette-C-CREAM تھوڑی سی لگا لیا کریں۔ مگر آنکھوں کو بچا کر۔ انشاءاللہ جلد فائدہ ہوگا۔

## رومانہ لطیف حسن خان

ج: محترمہ ہم نے خاص چہرے کی چھائیوں اور کیل مہاسوں کے لئے پوڈر بنایا ہے اور وہ آپ کے لئے فائدہ مند ہوگا۔ ہم اس مہینے کے آخر سے V.P کرنا شروع کریں گے اگر آپ کو منگانا ہو تو منگا سکتی ہیں۔

## نسرین شاکرہ۔ کراچی

ج: ہم نے پوڈر تیار کر لیا ہے آپ وہ چہرے کے دانے مہاسے چھائیوں سب کے لئے استعمال کر سکتی ہیں آپ لکھیں تو ہم آپ کو روانہ کر دیں گے۔

## ساجدہ رانی حضرو

س: میں نے تھریڈنگ کروائی تو میرے چہرے پر دانے نکل آئے اور تھریڈنگ کے بعد آپ بتائیں بال زیادہ تو نہیں آتے؟ ویکس زیادہ اچھی ہے یا تھریڈنگ؟

ج: تھریڈنگ کے بعد آپ چہرے کا مساج کیا کریں جب تھریڈنگ کروائیں تو ہلکے گرم پانی میں لیموں کا عرق ڈال کر ایک ململ کے کپڑے سے چہرے پر ہلکا ہلکا مساج کریں کم از کم پانچ منٹ تک پھر ٹھنڈے پانی سے چہرہ صاف کر کے آپ کوئی اچھی کریم لگائیں۔ جو دونوں کریم آپ نے لکھی ہیں دونوں اچھی ہیں۔ ویکس اور تھریڈنگ دونوں بہتر ہے۔

## سوبتا بلوچ۔ کوئٹہ بلوچستان

ج: آپ کا خط ہمارے پاس محفوظ ہے آپ جوابی لفافہ بھیج کر جواب منگائیں۔

